

۸۳

پانی رکھتی تھی۔ اور فرماتی تھی۔ کہ اس پانی کے ساتھ دوزخ کو بجھاؤنگی اور اس آگ سے
بہشت کو جلا ڈالوں گی۔ تاکہ ہر شخص بغیر کسی لالچ کے اُس کی عبادت کرے۔
حضرت معین الدین حسن سنجری چشتی نے فرمایا ہے۔ کہ عرش عارفوں کی معمولی
منزل ہے۔ اور ان کے بلند مرتبے کو حق جانتا ہے۔ کہ کہاں تک ہے۔ اور نیز یہ بھی
فرمایا ہے۔ کہ عارف اسے کہتے ہیں۔ کہ عرش اور جو کچھ اس میں ہے۔ سکو اپنے ناخن
میں دیکھے۔ نیز بیان کیا گیا ہے۔ ایک شخص خواجہ معین الدین چشتی کے پاس آیا اور
عرض کیا۔ کہ مجھے اپنا مرید بنائیں۔ فرمایا۔ کہ لا الٰہ الا اللہ چشتی رسول اللہ
اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ چشتی اللہ کا رسول ہے۔ حضرت ابو طالب مکی نے
فرمایا ہے۔ عرش معلی بنی آدم کے ارد گرد گھومتا ہے۔ حضرت عثمان ہارونی نے
ایک دن اپنی کلاہ مبارک اپنے ہاتھ میں پکڑ فرماتے تھے کہ کوئی ہے جو اس کلاہ کی قیمت
کرے۔ وہ آدمی جو پاس بیٹھا تھا۔ عرض کیا۔ کسی کو کیا طاقت کہ اس کلاہ کی قیمت کرے
اس اثنا میں ہاتف نے آواز دی کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ کہ اس کلاہ کو ہم لیں گے۔
حضرت عثمان نے فرمایا۔ یا الٰہی جل جلالک تو جو یہ دو جہان دے کہ ہے۔ یہ دو جہاں
کہیں اور میری یہ کلاہ کہاں برابر ہو سکتے ہیں۔ منقول ہے۔ کہ حضرت امیر خسرو
نے حضرت نظام الدین دہلوی زر بخش کا جوتا ایک ہزار روپے میں خرید۔ جب حضرت
نظام الدین کے سامنے آیا تو انہوں نے فرمایا۔ کہ خسرو تو نے سستا خریدا۔ حضرت عبداللہ
بیسانی نے فرمایا ہے۔ رباعی:-

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&atta



۳۲۴

کمال ہوئے۔ خلافت عطا کرنے میں بڑی احتیاط سے کام لیتے تھے، فرماتے تھے، جب
تک کل منازل طے نہ ہو جائیں شیخ کو لازم ہے کہ مرید کو خرقۂ خلافت نہ دے۔ آپ کے چند
خلفاء کے اسماء یہ ہیں :-

۱۔ حضرت خواجہ محمد بخش المعروف بہ نازک کریم رحمہ اللہ تعالیٰ (فرزند ارجمند)
۲۔ مخدوم سید ولایت شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ (اوچ شریف)
۳۔ حضرت خواجہ میاں فضل حق مہاروی رحمہ اللہ تعالیٰ۔
۴۔ میاں بلند خاں بیکانیری۔
۵۔ مولانا احمد بخش ساکن چچہ عباسیاں (بہاولپور) وغیرہم [1]

آپ کی بلند پایہ اور مقبولِ عام تصانیف یہ ہیں :-

۱۔ فوائدِ فریدیہ ، مسلکِ توحید اور اعتقادی مسائل پہ بہترین کتاب۔
۲۔ دیوانِ فرید (اردو)
۳۔ " (ملتانی)

نیز آپ کے ملفوظات مرتبہ مولانا رکن الدین، "اشاراتِ فریدی" کے نام سے چار جلدوں
میں طبع ہو چکے ہیں [2]

۷ ربیع الاول ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۱ء کو آپ کا وصال ہوا۔ مزار پُر انوار کوٹ مٹھن شریف
(بہاولپور ڈویژن) میں مرجع خلائق ہے۔ قطعۂ تاریخ وصال یہ ہے :

"خرامیدہ بہ قصرِ خلد امروز" (۱۳۱۹ھ)

---

[1] فیض احمد اویسی، مولانا : التذکار السعید ، ص ۶۸
[2] ایضاً ، ص ۶۴ ، ۶۵
[3] ایضاً ، ص ۷۱



(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&atta

۲۷

نے عرض کی کہ میں آپ کی خدمت میں مرید ہونے کے واسطے آیا ہوں! شیخ صاحب اس وقت اپنی خاص حالت میں تھے۔ آپ نے فرمایا کہ جو کچھ میں تجھے کہتا ہوں وہ کہو اور بجا لا تب مرید کروں گا۔ اس نے عرض کی کہ جو آپ فرمادیں میں بجا لانے کو تیار ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ تو کلمہ کس طرح پڑھتا ہے؟ اس نے کہا لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰـہُ مُـحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ آپ نے فرمایا یوں کہو! لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ چشْتِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ۔ اس نے اسی طرح کہا۔ خواجہ صاحب نے اسے بیعت کرلیا اور خلعت ونعمت دی اور بیعت کے شرف سے مشرف کیا پھر اس شخص کو فرمایا کہ سن! میں نے تجھے جو کہا تھا کہ کلمہ اس طرح پڑھو! یہ صرف تیرا عقیدہ آزمانے کی خاطر کہا تھا ورنہ میں کون ہوں؟ میں تو ایک ادنٰی سا غلام محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہوں۔ کلمہ اصل میں وہی ہے لیکن میں نے صرف حال کی کمالیت کی وجہ سے یہ کلمہ تیری زبان سے کہلوایا تھا چونکہ تو مرید ہونے کیلئے آیا ہے اور تجھے مجھ پر یقین کامل تھا۔ اس لئے فوراً تو نے ایسا کہہ دیا اس لئے سچا مرید ہوگیا۔ اور درحقیقت مرید کا صدق بھی ایسا ہی ہونا چاہئے کہ اپنے پیر کی خدمت میں صادق اور راسخ رہے۔

پھر اس بارے میں گفتگو شروع ہوئی کہ جب انسان توبہ کرے تو پھر اسے گناہوں سے میل جول نہیں رکھنا چاہئے جن سے وہ پہلے رکھتا تھا کہ کہیں پھر اسی گناہ میں مشغول نہ ہوجائے کیونکہ انسان کیلئے بری صحبت سے بڑھ کر اور کوئی بری چیز نہیں۔ اس واسطے کہ صحبت کی تاثیر ضرور ہوجایا کرتی ہے اور اسے چاہئے کہ خود بھی جس کام سے توبہ کی ہے اس سے کنارہ کشی کرتا رہے اور اسے اپنا دشمن خیال کرتا رہے۔

اس کے بعد آپ نے فرمایا کہ خواجہ حمید الدین بہلوانی ایک مرد بزرگ جو حضرت خواجہ معین الدین کے مریدوں میں سے تھے اور اس دعا گو کے ہم خرقہ تھے جب انہوں نے توبہ کی تو یار اور ہم نشین پھر آئے اور آپ سے کہا کہ آؤ! پھر وہی عیش لوٹیں۔ خواجہ حمید الدین بہلوانی نے وہاں جانے سے انکار کیا اور کہا کہ جاؤ! گوشہ میں بیٹھو اور اس مسکین کو چھوڑ دو کہ میں نے اپنا ازار بند ایسا مضبوط باندھا ہے کہ بہشت




(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&atta

ہے، چند مشہور امالی یہ ہیں:

(1) اَمَالِی اِبْنِ حَجَرْ (احمد بن علی بن حجر العسقلانی متوفی ۸۵۲ھ)

(2) اَمَالِی اِبْنِ عَسَاکِرْ فِی حَدِیْث (ابو القاسم علی بن الحسن الدمشقی متوفی ۵۷۱ھ)

(3) اَمَالِی اَلْمُطْلَقَة (امام عبدالرحمن جلال الدین السیوطی الشافعی متوفی ۹۱۱ھ)

(4) اَمَالِی اَبِی الْفَرَج (السرخی الشافعی عبدالرحمن بن احمد متوفی ۴۹۴ھ)

(5) اَمَالِی فَخْرُ الدِّیْن قَاضِیْخَان (حسن بن منصور الاوزجندی متوفی ۵۹۲ھ)

(6) اَمَالِی الْقِیْرَاطِی (عثمان سعد بن محمد القیراطی متوفی ۳۳۰ھ)

(7) اَلْمَبْسُوْط (شمس آئمہ محمد بن احمد السرخسی الحنفی متوفی ۴۸۳ھ)

(8) اَمَالِی (امام ابو یوسف قاضی یعقوب بن ابراهیم الانصاری الحنفی متوفی ۱۸۲ھ)

(9) اَمَالِی الْخَمْسُمِائَة (ابو سعد عبدالکریم بن محمد الشافعی متوفی ۵۶۲ھ)

برصغیر پاک و ہند میں بھی ملفوظات جمع کرنے کا سلسلہ رہا ہے۔ مثلاً

(۱) ''دلیلُ العِرفان'' ملفوظات حضرت خواجہ معین الدین چشتی علیہ رحمۃ اللہ القوی

(۲) ''فوَائدُ السَّالِکِین'' ملفوظات حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی علیہ رحمۃ اللہ الھادی

(۳) ''راحتُ القُلوب'' ملفوظات حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(٤) ''فوَائدُ الفواد'' ملفوظات حضرت نظام الدین اولیا محبوب الٰہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

(۵) ''اَنِیسُ الاَرواح'' ملفوظات حضرت خواجہ عثمان ہارونی علیہ رحمۃ اللہ الغنی

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیب ! صلَّی اللّٰہ تعالٰی علی محمّد

ماضی قریب میں اعلیٰ حضرت، مجدد دین وملت پروانۂ شمع رسالت شاہ مولانا **احمد رضا خان** علیہ رحمۃ الرحمٰن کے **ملفوظات** نمایاں حیثیت کے حامل ہیں۔ علم ومعرفت کے اِن **خوشبودار مدنی پھولوں** کو آپ کے شہزادے حضور مفتئِ اعظم ہند مولانا محمد مصطفےٰ رضا خان علیہ رحمۃ المنان نے ایک ''ہار'' میں پرو کر آنے والی نسلوں کے لئے ''**الملفوظ**'' کے نام سے بطورِ تحفہ پیش کیا ہے۔ اعلیٰ حضرت[1] رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ عقائد، کلام، تفسیر، حدیث، اُصولِ حدیث، فقہ، اُصولِ فقہ، تصوّف، سلوک، ادب،

[1]: اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا تفصیلی تعارف اسی کتاب کے صفحہ 27 پر ملاحظہ کیجئے۔



(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47422)

۱۳۸

جس پر خود دیوبندی حکیم الامت تھانوی صاحب نے اپنے اس کلمہ پڑھنے والے مُرید کو یُوں کہہ کر حوصلہ افزائی کی تھی کہ "اس واقعہ میں تسلی تھی کہ جس کی طرف تُم رجوع کرتے ہو وہ بعونہٖ تعالےٰ متبع سنّت ہے" ("الامداد" تھانہ بھون) پر علماء اہل سنّت کے محققانہ اعتراضات کی یلغار سے تنگ آچکے تھے اس لئے انہوں نے بوکھلاہٹ کے عالم میں جوابی طور پر یہ کلمہ بعض اہل چشت سے نقل کر کے اس کو رضا خانی کلمہ شریف قرار دیا حالانکہ "فوائد فریدیہ" میں چشتی رسول اللہ کی وضاحت و تصریح بھی ہے اس کو ملّاں رحمانی ہضم کر گیا صرف یہ الفاظ نقل کر دیئے جو اس کی دھوکہ منڈی کے لئے مفید تھے اور پھر خواجہ غلام فرید علیہ الرحمۃ پر بھی کیا اعتراض ہے جبکہ یہ کلمہ اپنی تفصیل کے ساتھ "فوائد السالکین" ملفوظات خواجہ قطب الدّین بختیار کاکی مرتبہ خواجہ بابا فرید الدّین گنج شکر میں موجود ہے۔

## گھر کی شہادت

دیوبندی وہابی فرقہ کے ایک اور ملّاں جوزف کے ہم فذق مصنّف ڈاکٹر مسعود الدّین عثمانی اپنی ایک تازہ تصنیف "توحید خالص" پہلی قسط گھر کے چراغ کے صفحہ ۸۰ پر اسی چشتی رسول اللہ کی حقیقت یوں بیان کرتے ہیں:۔

"خواجہ فرید الدّین گنج شکر بیان فرماتے ہیں کہ ایک دن خواجہ قطب الدّین بختیار کاکی کی محفل میں مختلف قسم کے ذکر ہو رہے تھے...... ایک مرتبہ شیخ (خواجہ معین الدّین چشتی) کی خدمت میں حاضر تھا اور اہل صفہ بھی موجود تھے اولیاء اللہ کا ذکر ہو رہا تھا کہ اتنے میں ایک شخص آیا اور بیعت کے لئے پابوسی کی آپ (خواجہ معین الدّین چشتی اجمیری علیہ الرحمۃ) نے اُس کو بٹھالیا اُس نے عرض کی کہ میں مرید ہونے آیا ہوں" فرمایا "جو کچھ ہم کہیں گے کرے گا اگر یہ شرط منظور ہے تو بیشک میں مرید کر لوں گا"۔ اس نے کہا جو کچھ آپ کہیں گے وہی کروں گا۔ آپ نے فرمایا تو کلمہ اس طرح پڑھتا ہے




(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&att



۲۷۸

اخلاص پہ رہے - جب اللہ تعالیٰ اس کے خلوص کو خالص
س سے یہ چیز گرا دیتا ہے کہ وہ اپنے اخلاص کو دیکھے -
شق بے سر نشود — در مذہب عاشقاں مطہر نشود
ب کنی وہم سر خواہی — آں رے خواہی و میسّر نہ شود
عشق کی تلوار سے بے سر نہیں ہوتا عاشقوں کے مذہب
تا - تم عشق بھی کرتے ہو اور سر کی بھی طلب ہے - ہاں ہاں
ں نہیں سکتا" بزرگوں نے فرمایا ہے کہ علم تخم ہے - عمل
ں اس کا پانی - محمد بن الفضل قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ بدقسمتی کی
ول تو یہ کہ علم دین دیں مگر عمل سے محروم کر دیں - دوسرے
ں مگر اخلاص نہ دیں - تیسرے یہ کہ اچھوں کی صحبت تو اُسے
ر صدق سے محروم رہے -
ی کو چاہیئے کہ اپنی ذات کو احکام شیخ کے سپرد کر دے -
ی قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ جب مرید آداب سے باہر
سے چلا تھا وہیں لوٹا دیا جاتا ہے - اس لیے کہ ترقی کا سبب
سبب نہ رہا تو یقیناً وہ واپس پلٹے گا - اسی لیے بزرگوں
وق پیغمبر کے حقوق کی مانند ہیں اور ماں باپ کے حقوق
لکین میں ہے کہ خواجہ معین الدین چشتی قدس سرہٗ نے
دم شیخ یوسف چشتی قدس سرہٗ کی خدمت میں حاضر تھا
ے ارادے سے آیا - خواجہ کے قدموں پر اپنا سر رکھا اور
لیے حاضر ہوا ہوں - خواجہ پر کیفیت طاری تھی فرمایا کہ اگر
ہ چشتی رسول اللہ" تو میں تمہیں مرید کر لوں - چونکہ
سچا تھا اس نے فوراً اقرار کر لیا - خواجہ نے بیعت کے
اور اُسے بیعت کر لیا - پھر فرمایا کہ سنو کہ میں کون ہوں

۲۷۹

اور کیا ہوں - محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے دربار کے کمینے غلاموں میں سے
ایک ہوں - کلمہ وہی ہے مگر میں نے تیرے کمال اور اعتقاد اور صدق کو آزمایا تھا"
لہٰذا پیر کے ساتھ صدق یہی ہے کہ ظاہر اور باطن کی کسی حالت پر ذرہ برابر اعتراض
نہ کرے - اس لیے کہ وہ حقیقی جدائی کا سبب ہے - جہاں تک بن پڑے اُس
کی صحبت و خدمت کی برکت سے کچھ نعمت حاصل کر - چنانچہ حضرت موسیٰ علیہ
السلام نے حضرت خضر علیہ السلام پر اعتراض کیا تو هٰذَا فِرَاقُ بَيْنِي وَبَيْنِكَ
دیبے ہم میں اور تم میں جدائی رستا -
نقل ہے کہ خواجہ ابوالقاسم گرگانی قدس سرہٗ کے مریدوں میں سے ایک مرید
نے شیخ کے روبرو ایک خواب بیان کیا کہ آپ خواب میں کچھ فرما رہے تھے - میں
نے عرض کیا کہ آپ مجھ سے منہ کیوں پھیرے ہوئے ہیں"- فرمایا کہ اگر "کیوں"
کے لیے تمہارے دل میں جگہ باقی نہ رہی ہوتی تو خواب میں تمہاری زبان پر "کیوں"
جاری نہ ہوتا"- لہٰذا پیر کے ساتھ صدق اور ادب، مرید کی دائمی خصلت ہونی چاہیئے
کہ اس راستہ کے طے کرنے کی بنیاد ہی صدق پر ہے - مخدوم ملت شیخ سعد الدین
قدس سرہٗ نے فرمایا کہ اگر مرید ابتدائی دور میں ان چیزوں کی طرف رغبت کرے جو
اس کا نفس چاہتا ہے وہ ہرگز کامیابی کو نہیں پہنچ سکتا - اور پیر کو جن باتوں کی شرعاً
رخصت ہے مرید اُن کا اتباع نہ کرے کہ ابھی اس میں نفس کا اثر باقی ہے اور
رخصت میں نفس کا لحاظ رکھا ہی جاتا ہے - اَسَاسُ الْكُفْرِ قِيَامُكَ عَلٰى مُرَادِ
نَفْسِكَ - یعنی یہ کفر کی بنیاد ہے کہ آدمی اپنی خواہشات پر قائم رہے -
اے عزیز وہ معمولی گناہ جو تیری نظر میں نہیں کھٹکتا، حقیقت کی ترازو میں
کوہِ قاف سے چند گنا بڑا ہوتا ہے کہ "مسلمان اپنے معمولی گناہ کو ایک پہاڑ کی
طرح جانتا ہے جو اس پر گرا پڑتا ہے اور منافق اسے مکھی کی طرح یقین کرتا ہے جو
اس سے اُڑ جائے گی" اور یہ ہرگز گمان نہیں کرتا کہ اس معمولی سے گناہ سے ہمارے
دین کو کیا نقصان پہنچ سکتا ہے - اس لیے کہ وہ بال جو تمہاری آنکھ میں پڑ جاتا ہے،

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&atta

۴۸۴

ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے بارے میں سوال کیا امام ممدوح نے میری طرف ملتفت ہوکر فرمایا:

| | |
|---|---|
| انظروا الٰی اھل بلادك یسألونی عن ابی بکر وعمر لهما عندی افضل من علی[1] | اپنے شہر والوں کو دیکھو مجھ سے ابوبکر و عمر کے بارے میں سوال کرتے ہیں وہ دونوں میرے نزدیک بلاشبہہ مولا علی سے افضل ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ |

یہ امامِ اجل حضرت امام حسن مجتبیٰ کے پوتے اور حضرت امام حسین شہیدِ کربلا کے نواسے ہیں ان کا لقب مبارک نفس زکیہ ہے، ان کے والد حضرت عبداللہ محض کہ سب میں پہلے حسنی حسینی دونوں شرف کے جامع ہوئے لہذا المحض کہلوائے، اپنے زمانے میں سردار بنی ہاشم تھے، ان کے والد ماجد امام حسن مثنیٰ اور والدہ ماجدہ حضرت فاطمہ صغریٰ بنت امام حسین صلی اللہ تعالےٰ علیٰ ابیہم وعلیہم وبارک وسلم۔

**حدیثِ دہم**[2]: امام حافظ عمر بن شبہ حضرت امام اجل سید زید شہید ابن امام علی سجاد زین العابدین ابن امام حسین سعید شہید صلوات اللہ تعالیٰ وتسلیماتہ علیٰ جدہم الکریم وعلیہم سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کوفیوں سے فرمایا:

| | |
|---|---|
| انطلقت الخوارج فبرئت ممن دون ابی بکر وعمر، ولم یستطیعوا ان یقولوا فیهما شیئا وانطلقتم انتم فطفرتم ای وثبتم فوق ذٰلك فبرئتم منهما فمن بقی؟ فوالله ما بقی احد الا برئتم منه[2] | یعنی خارجیوں نے اُٹھ کر ان سے تبرّی کی جو ابوبکر و عمر سے کم تھے یعنی عثمان و علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم مگر ابوبکر و عمر کی شان میں کچھ کہنے کی گنجائش نہ پائی اور تم نے اُس کو فیوا اُوپر جست کی کہ ابوبکر و عمر سے تبرّی کی تواب کون رہ گیا خدا کی قسم اب کوئی نہ رہا جس پر تم نے تبرّا نہ کہا ہو۔ |

والعیاذ باللہ رب العلمین اللہ اکبر (اور اللہ تعالیٰ کی پناہ جو پروردگار ہے تمام جہانوں کا، اللہ سب سے بڑا ہے۔ت)

امام زید شہید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ ارشاد مجید ہم غلامانِ خاندانِ زید کو بحمداللہ کافی و وافی ہے، سیدِ سادات بلگرام حضرت مرجع الفریقین، مجمع الطریقین، حبرِ شریعت، بحرِ طریقت،

---

[1] الصواعق المحرقۃ بحوالہ الدارقطنی عن جندب الاسدی الباب الثانی دار الکتب العلمیۃ بیروت ص ۸۳
[2] " " " الحافظ عمر بن شبہ " " " " ص ۷۹

۴۸۵

بقیۃ السلف، حجۃ الخلف سیدنا و مولانا میر عبدالواحد حسینی زیدی واسطی بلگرامی قدس اللہ تعالیٰ سرہ السامی نے کتاب مستطاب سبع سنابل شریف تصنیف فرمائی کہ بارگاہِ عالم پناہ حضور سید المرسلین صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم میں موقع قبول عظیم پر واقع ہوئی، حضرت مستفتی دامت برکاتہم کے




(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&att

۶۵۷

رام چندر اور کرشن ولی یا نبی ہوں، لہذا فدوی مکلف خدمت فیض درجت ہے کہ حضرت مرزا مظہر جانجاناں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے کسی مکتوب وغیرہ میں یہ لکھا ہے اور حضور نے ملاحظہ فرمایا ہے، قول مذکور رام چندر و کرشن مرزا صاحب نے کسی شخص کے خواب کی تعبیر میں فرمایا ہے یہ بھی اس کتاب میں مرقوم ہے فقط۔

## الجواب

مولوی محمد علی صاحب نہ خیالاتِ سابقہ سے تائب ہوئے نہ اس حکایت کی کچھ اصل جو مولانا فضل الرحمٰن کی طرف منسوب ہوئی، نہ یہ بات جناب مرزا صاحب نے کسی خواب کی تعبیر میں کہی بلکہ کسی خط کے جواب میں ایک مکتوب لکھا ہے اس میں ہندوؤں کے دین کو محض بر بنائے ظن و تخمین دینِ سماوی گمان کرنے کی ضرور کوشش فرمائی ہے بلکہ معارف و مکاشفات و علوم عقلی و نقلی میں ان کا یدِطولیٰ مانا ہے بلکہ ان کی بت پرستی کو شرک سے منزّہ اور صوفیۂ کرام کے تصورِ برزخ کے مثل مانا ہے اور بحکم لکل امۃ رسول[1] (ہر امت کے لئے رسول ہے۔ت) ہندوستان میں بھی بعثتِ انبیاء ہونا اور ان کے بزرگوں کا مرتبۂ کمال و تکمیل رکھنا لکھا ہے، مگر رام یا کرشن کا نام نہیں بایں ہمہ فرمایا ہے:

| | |
|---|---|
| درشان آنہا سکوت اولیٰ ست نہ مارا جزم بکفرو ہلاک اتباع آنہا لازم ست و نہ یقین بہ نجات آنہا برما واجب و مادہ حسنِ ظن متحقق ست[2] | ان کے بارے میں سکوت اولیٰ ہے ہم پر ان کے کفر اور ان کے اتباع کا ہلاک ہونا ماننا لازم نہیں اور نہ ان کی نجات پر یقین لازم ہے البتہ حسنِ ظن متحقق ہے (ت) |

یہ اس تمام مکتوب کا خلاصہ ہے ان فقرات کا حال قبل اظہار خود آشکار، اگر یہ مکتوب مرزا صاحب کا ہے اور اگر ان کا بے دلیل فرمانا سند میں پیش کیا جاسکتا ہے تو ان سے بدرجہا اقدم و اعلم حضرت زبدۃ العارفین سیدنا میر عبدالواحد بلگرامی قدس سرہ السامی سبع سنابل شریف میں کہ بارگاہِ رسالت میں پیش اور سرکار کو مقبول ہو چکی، ص ۷۰ میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| مخدوم شیخ ابوالفتح جون پوری را در ماہ ربیع الاول بحبت عرس رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام | مخدوم شیخ ابوالفتح جون پوری کو ماہ ربیع الاول میں حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے |

---

[1] القرآن الکریم ۱۰/۴۷
[2] مکتوبات مرزا مظہر از کلمات طیبات مکتوب ۱۴ مطبع مجتبائی دہلی ص ۲۷




(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&att

۱۶

## ممدوحِ اکابر حضرت میر سید عبدالواحد بلگرامی

### قدّس سرّہ العزیز

← سبع سنابل عمدہ ترین کتابے است در عقائد و تصوف مشتمل است بر ہفت سُنبلہ و ہر سُنبلہ بمنزلہ بابے است مصنف او ممدوحِ اکابر و نادر روزگار حضرت مولانا سید میر عبدالواحد بلگرامی قدس سرّہ السامی است۔ نبذے از احوال و آثار اُو در آخر کتاب بحوالہ مآثر الکرام کہ از تصانیف میر سید غلام علی آزاد بلگرامی است ملحق کردہ شد۔ دریں جا چند ارشادات نقل می نمایم:

← * ( "امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرّہٗ می فرماید: سیدِ سادات بلگرام، حضرت مرجع الفریقین، مجمع الطریقین، حبر شریعت، بحرِ طریقت، بقیۃ السلف، حجۃ الخلف سیدنا و مولانا میر عبدالواحد حسینی قدس سرّہ السامی کتاب مُستطاب سبع سنابل شریف تصنیف فرمود۔") *

عظیم ترین امتیاز کہ سبع سنابل را حاصل شد این است کہ در بارگاہِ محبوب رب العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مقبول و منظور شد۔ محبوب العاشقین حضرت شاہ حمزہ حسینی مارہروی قدس سرّہٗ کہ از سلسلۂ مشائخ امام احمد رضا است، در کاشف الاستار می فرماید:

← "باید دانست کہ در خاندانِ ما حضرت سند المحققین سید عبدالواحد بلگرامی بسیار صاحبِ کمال برخاستہ اند۔ قطبِ فلکِ ہدایت و مرکزِ دائرۂ ولایت بود۔ در علوم صوری و معنوی فائق و از مشارب اہل تحقیق ذائق، صاحبِ تصنیف و تالیف است و نسب این فقیر بہ چہار واسطہ بذاتِ

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&atta

50

یہ سن کر وہ بہت شرمندہ ہوئے اور زار زار روئے اور کہا میں نے سب کچھ اپنے بزرگوں کے خلاف کیا ہے اب میری توبہ۔ آئندہ ایسا کام کبھی نہ کروں گا اور آپ کے ہاتھ پر توبہ کی۔ ۵

"میاں صاحب (ایک زائر) خوبصورت پچیس سالہ داڑھی صفا نوجوان تھے آپؒ نے نام پوچھا تو کہا حسین آپ نے فرمایا کیا حسین ہے؟ اس نے کہا جی ہاں آپ نے ٹھوڑی سے پکڑ کر اس کا منہ دائیں بائیں پھرایا اور فرمایا دیکھو یہ حسین کی شکل ہے یہ حسین ہے اتنے میں دو چار طمانچے آپ نے رسید کر دیئے۔ ازاں بعد فرمایا کہو لا الہ الا اللہ انگریز رسول اللہ، لا الہ الا اللہ لندن کعبۃ اللہ وہ بے چارہ ہیبت سے لرز رہا تھا اور مجلس بھی دم بخود تھی پھر آپ نے دریافت فرمایا کہ باپ دادا بھی دیکھے تھے اس نے کہا جی ہاں آپ نے فرمایا کہ ان کی صورت بھی یہی تھی اس نے کہا جی نہیں فرمایا پھر تجھے کیا ہو گیا میں نے سنا ہے کہ بزرگ تھے ان کی قبر پر اب بھی لوگ حاجات طلب کرنے کے لئے جاتے ہیں کیا ایسا ہی ہے اس نے کہا۔ جی ہاں ایسا ہی ہے تو آپ نے فرمایا کہ پھر تجھے کیا ہو گیا پھر دو چار طمانچے اور لگا دیے ازاں بعد فرمایا کہ کتنے مربعوں کے مالک ہو اس نے کہا چودہ کے آپ نے پھر دو طمانچے لگا دیئے کہ اللہ نے اتنا دے رکھا ہے اور پھر یہ حالت پھر فرمایا کہو لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ازاں بعد پوچھا کیا کرتے ہو اس نے کہا ذیلدار ہوں آپ نے فرمایا کہ یہاں کیوں آئے ہو اس نے عرض کیا کہ کپتان آیا ہوا ہے اس سے کچھ کام تھا۔ آپ نے نہایت نرم طبیعت سے فرمایا لوگوں کے فیصلے گھر ہی کر دیا کرو جتنا ہو سکے گھر ہی نمٹا دیا کرو۔ صورت سیرت مسلمانوں کی پیدا کرو انگریزوں کے جو افسر گھر آ جائیں ان کی خدمت کر کے ان کو ٹال دو اور خود ان کے پیچھے نہ دوڑا کرو اب تمہاری پیشی صاحب کے پاس کس وقت ہے وہ چونکہ آپ کی طبیعت سے ناواقف تھا اس سے اسے کچھ معلوم نہ ہوا بلکہ حیران۔ اس نے سمجھا پھر کچھ تادیب ہو پھر فرمایا دو پہر کا

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&atta

Toheedi Bhai

Posted 15 June 2011 - 05:35 AM

in aetraz ka jawab is thred main de diya gaya hai .
http://www.islamimehfil.com/topic/10627-%D8%A7%D9%84%D9%84%DB%81-%D8%B3%DB%92-%DA%A9%D8%B4%D8%AA%DB%8C-%D8%9F-%DA%A9%DB%8C%D8%A7-%D8%9F/
http://www.islamimehfil.com/topic/11778-barelvi-kalma-angraiz/

**Edited by toheedi bhai, 15 June 2011 - 11:22 AM.**

Usman.Hussaini

Posted 17 June 2011 - 06:26 PM

jazak ALLAH touhedi bhai

Talinenoor

Posted 18 June 2011 - 10:33 AM

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صریح توہین کی تاویلات کرنے والوں کی خدمت میں

Attached Images

عقیدہ ختم نبوت اسلام وایمان کا انتہائی اہم و بنیادی عقیدہ ہے۔مگر فرقہ بریلویہ کی انتہائی معتبر و مستند کتب میں اس کے صریح
ومعارض عقائد ونظریات کی ایک سنگین تعداد پائی جاتی ہے۔جس کے کافی ثبوت مع مکمل حوالہ جات پیش کردیے گئے ہیں۔
''لا الہ الا اللہ شبلی رسول اللہ''، ''لا الہ الا اللہ چشتی رسول اللہ'' اور ''لا الہ الا اللہ انگریز رسول اللہ'' کے صریح کفریہ و گستاخانہ
کی باطل تاویل میں کسی قسم کا غلبہ حال، شطح یا مستی کا مردود بہانہ بھی فضول اور نا قابلِ قبول ہے۔کیونکہ ان تینوں کفریہ و گستاخانہ
کے پڑھانے اور پڑھنے والوں کا ان خبیث کلمات کو جان بوجھ کر محض مرید کے صدق اور اعتقاد کو آزمانے یا محض اپنا غصہ
کے لئے بلا اکراہ پڑھنا پڑھانا مذکور ہے۔نیز ان کو نقل کرنے والوں نے بھی بطور استدلال و تائید اور بطور حجت ان کفریہ و
نہ کلمات کو پیش کر رکھا ہے۔

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47447)

رالدین سیالوی بریلوی نے لکھا:

''ان تمام عبارات میں تصریح ہے کہ گستاخانہ کلمات بولنے والا جو مراد بھی بیان کرے اس سے حکم کفر ٹل نہیں سکتا۔ جو آدمی کہہ
لہ میں اللہ کا رسول ہوں اپنی مراد بھی بتلائے پھر بھی فقہاء اس کو کافر سمجھ رہے ہیں۔''

[عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ: ج ا ص ۳۶۵]

شتی، شبلی وانگریز رسول اللہ'' کے صریح کفریہ وگستاخانہ کلمات کہنے والے اور ان کو صحیح سمجھنے والے چاہے جو مرضی بہانے بنائیں
رضی اپنی مراد بیان کریں ان کفریہ وگستاخانہ کلمات کہنے کی وجہ سے ان پر جو حکم کفر عائد ہوتا ہے ہرگز ٹلنے والا نہیں۔

رالدین سیالوی بریلوی نے ایک اور جگہ لکھا:

''نیز یہ بات بھی ذہن میں رکھنی چاہئے کہ جب ایک آدمی کفریہ کلمہ بولے اور کچھ لوگ اس کی تائید کریں اور اس کو کفر نہ سمجھیں
یہ کلمہ سب کی طرف منسوب ہوگا اور یہی سمجھا جائے گا کہ سب کا یہی عقیدہ ہے۔''

[عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ: ج ۲ ص ۵۰]

وی اصول سے بھی معلوم ہوا کہ ''چشتی، شبلی وانگریز رسول اللہ'' کے صریح کفریہ وگستاخانہ کلمات کہنے والے اور ان کو بطور تائید
ل کرنے والے اور ان صریح کفریہ کلمات کو کفر نہ سمجھنے والے سب کے سب اس جرم میں شریک ہیں اور یہ کفر وگستاخی ان سب کا
ھی جائے گی۔

اخان بریلوی نے لکھا:

''نشہ کی بیہوشی میں اگر کسی سے کفر کی کوئی بات نکل جائے اسے بوجہ بیہوشی کافر نہ کہیں گے نہ سزائے کفر دیں گے، مگر نبی صلی
لے علیہ وسلم کی شانِ اقدس میں گستاخی وہ کفر ہے کہ نشہ کی بیہوشی سے بھی صادر ہوا تو اسے معافی نہ دیں گے۔''

[فتاویٰ رضویہ: ج ۱۴ ص ۳۰۱]

رالدین سیالوی بریلوی نے لکھا:

''اس سلسلہ میں گزارش ہے کہ ایک ہے باقی کلمات کفر کا حکم اور ایک ہے سرکار (ﷺ) کی شان میں گستاخی کرنے کا حکم۔ تو
سرکار کی شان میں گستاخی کرے گا وہ چاہے نشہ میں ہو یا اس کی زبان قابو میں نہ ہو پھر بھی اس کو کافر سمجھا جائے گا۔''

[عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ: ج ۲ ص ۳۸۶]

ی اصولوں سے واضح ہوا کہ نبی ﷺ کی شان میں گستاخی اور توہین دوسرے کلمات کفر کی طرح نہیں بلکہ اس کا حکم باقی کفریات
ں زیادہ درجہ سخت ہے۔ باقی کلمات کفر کا مرتکب اگر ہوش میں نہ ہو تو کافر قرار دیا جائے گا نہ کفر کی سزا پائے گا مگر جو شخص نبی ﷺ
خی وتوہین کا مرتکب ہو چاہے ہوش میں نہ ہو یا اس کی زبان قابو میں نہ ہو تب بھی معافی وخلاصی نہیں پا سکتا اور کفر کا مرتکب و
ا جائے گا۔ اور جو جان بوجھ کر اس کفر وگستاخی کا مرتکب ہو اس کا حکم کس قدر سنگین ہوگا جاننا مشکل نہیں۔

ان اپنے تسلیم شدہ اصولوں کے باوجود بریلوی حضرات اگر ''چشتی، شبلی وانگریز رسول اللہ'' جیسے سنگین کفریہ وگستاخانہ کلمات کی
ت باتوں کے سہارے تاویل کریں اور ان کے قائلین کا دفاع کریں تو یہ سوائے گمراہی وضلالت کے کچھ نہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں
م کفریہ وگستاخانہ کلمات اور ان کی تائید سے اپنی پناہ میں رکھے اور صرف سلف صالحین کے منہج کے مطابق کتاب وسنت کو اپنا
ل بنانے کی توفیق سے نوازے، آمین یارب العالمین۔

(http://www.islamimehfil.com/index.php?
app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47448)

**Edited by talinenoor, 18 June 2011 - 10:42 AM.**

---

Saeedi

Posted 20 June 2011 - 05:22 PM

اللہ اکبر

Attached Images

## کیا حضرت (امیر معاویہؓ) کو (رسول اللہ) کہا گیا تھا......یا......نہیں؟

ہم پہلے حقیقت واضح کر چکے ہیں کہ (فلاں رسول اللہ) کہنا ہمارے نزدیک کفر ہے...... حضرت شبلی یا حضرت چشتی تک تو اتر تو رہا الگ، خبر واحد سے بھی ثابت نہیں ہو سکتا۔ محض حکایت سے استدلال کی ایک حد ہوتی ہے، اُس سے آگے حکایت سے کام نہیں چلتا............ پھر سکاریٰ (مغلوب الحال) مرفوع القلم ہیں...... پھر رجوع کا قول بھی ان کتابوں میں موجود ہے۔...... مگر جناب دیکھیں کہ البدایۃ والنہایہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| أن عمرو بن العاص قدم في وفد أهل مصر إلى معاوية، فقال لهم في الطريق :إذا دخلتم على معاوية فلا تسلموا عليه بالخلافة فإنه لا يحب ذلك، فلما دخل عليه عمرو قبلهم، قال معاوية لحاجبه :أدخلهم، وأوعز إليه أن يخوفهم في الدخول ويرعبهم، وقال :إني لاظن عمرا قد تقدم إليهم في شئي ؟-فلما أدخلوهم عليه -وقد أهانوهم - جعل أحدهم إذا دخل يقول: السلام عليك يا رسول الله، فلما نهض عمرو من عنده قال :قبحكم الله !نهيتكم عن أن تسلموا عليه بالخلافة فسلمتم عليه بالنبوة.- | بے شک عمرو بن عاص اہل مصر کے وفد کے ساتھ معاویہ کے پاس آئے، تو راستے میں اُن لوگوں کو کہا کہ جب تم معاویہ کے سامنے جانا تو اُسے لفظ (خلیفہ) کے ساتھ سلام نہ کرنا کیونکہ اُسے یہ لفظ پسند نہیں ہے۔ جب اُن سب سے پہلے عمرو داخل ہو گئے تو معاویہ نے اپنے دربان سے کہا: اُنہیں اندر لاؤ، اور اُسے حکم دیا کہ ان پر خوف اور رعب طاری کر کے اندر لانا۔ اور کہا کہ میرا خیال ہے کہ عمرو نے بھی اُنہیں کچھ نہ کچھ پہلے سمجھا دیا ہو گا۔ تو جب وہ داخل ہوئے تو ان (درباریوں) نے بے شک اُن (لوگوں) کی اہانت کی۔ اُن میں سے ہر ایک داخل ہوتے ہوئے معاویہ کو یوں سلام کر رہا تھا: اے اللہ کے رسول! تجھ پر سلام ہو۔ پھر جب عمرو معاویہ کے پاس سے اُٹھ آیا تو اُن سے کہا: اللہ تمہیں قباحت میں مبتلا کرے، میں نے تمہیں روکا تھا کہ معاویہ پر خلیفہ کہہ کر سلام نہ کرنا تو تم نے اُسے نبی کہہ کر سلام کر دیا۔ |

البدایہ والنہایہ کتب صوفیہ سے زیادہ معتبر ہے اور حضرت امیر معاویہ اُن صوفیوں سے زیادہ

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47461)

معتبر ہیں۔اورحضرت امیر معاویہ کا خودکو(رسول اللہ ) کہا جانا سنا اوراس کے خلاف اُن لوگوں پر نکیر نہ کی۔یہ تقریری حدیث ہے یا نہیں؟......ابن کثیر نے اس واقعہ کو نقل کرکے برقرار رکھا ہے اورکوئی جرح نہیں کی۔......اب میں وہابیہ سے پوچھتاہوں کہ شبلی وچشتی کے واقعہ کی کوئی سند اُن کتابوں میں ہے یانہیں؟ کیا بے سند اور باسند برابر ہیں؟ کیا جتنی جرح چشتی وشبلی اور ناقلین حکایت پر کررہے ہو،اتنی جرح جناب امیر معاویہ اور البدایہ والنہایہ اور ابن کثیر پر بھی کرتے ہو؟ مگر وہابی انصاف نہیں کرتے۔

شبلی وچشتی کی حکایات کو جب متفرق مقامات سے جمع کرکے ایک جگہ محدثانہ طریق سے مجموعی طور پر دیکھیں تو کیا غلبہ حال واستغراق کے الفاظ اور رجوع کے الفاظ نہیں ملتے؟

میاں شیر محمد شرقپوری صاحب نے طنز کے طور پر جو کچھ کہا،وہ مقصود نہ تھا طنز میں اُلٹ مقصود تھا۔اور میاں صاحب کا مقصود انگریز کی پیروی ترک کرانا تھا۔چنانچہ واقعہ کا باقی حصہ اس بات کی دلیل ہے۔

## وہابیت اور مرزائیت:

۱۔مرزائی بھی اجرائے نبوت کے قائل ہیں،اور وہابی بھی اجرائے نبوت کو مقدورِ باری (ممکن) لکھ چکے ہیں کہ:"اس شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک حکم کن سے چاہے تو کروڑوں نبی......اور محمد ﷺ کے برابر پیدا کر ڈالے"۔(تقویۃ الایمان،ص ۳۱)۔(حالانکہ اب کسی اور کا اول الخلق اور اول الانبیاء فی الخلق ہونا محال عقلی ہے)

۲۔مرزا کی کتاب براہین احمدیہ کی مرزائی تو تعریف کرتے ہیں،وہابی بھی شروع (محمد حسین بٹالوی) سے آج (یحییٰ گوندلوی) تک اُس کتاب براہین احمدیہ کی تعریف کررہے ہیں۔(مطرقۃ الحدید،ص ۳۹۔۴۰)

۳۔مرزائی مرزا کے ہر نکاح سے خوش ہیں،وہابی مولوی نذیر حسین شیخ الکل وہابی نے ۱۸۸۴ء میں مرزا کا ایک نکاح پڑھانے کا شرف حاصل کیا۔(مطرقۃ الحدید،ص ۱۴)

۴۔مرزائی دوسروں کی اقتداء نہیں کرتے مگر ثناء اللہ امرتسری مرزائی مولوی کی اقتداء میں نماز پڑھنا جائز جانتا تھا۔(فیصلہ مکہ،ص ۲۶)۔

۵۔مرزائی بھی اُن سے خوش ہیں جو اُن کے خلاف نہیں اور وہابی بھی اُن علماء کو مسلمان ہی جانتے ہیں جو مرزائیوں کو کافر نہیں کہتے (فتاویٰ نذیریہ،ج ۲ص ۳۸۹)۔

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47462)

Saeedi

Posted 21 June 2011 - 05:50 PM

البدایۃ والنہایۃ کا عکس

Attached Images

# البداية والنهاية

للحافظ عماد الدين أبي الفداء إسماعيل
ابن عمر بن كثير القرشي الدمشقي
٧٠١ - ٧٧٤ هـ

تحقيق
الدكتور عبد الله بن عبد المحسن التركي

بالتعاون مع
مركز البحوث والدراسات العربية والإسلامية
بدار هجر

الجزء الحادي عشر

هجر
للطباعة والنشر والتوزيع والإعلان

(http://www.islamimehfil.com/index.php?
app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47463)

وقال العُتْبِيُّ[1] : قيل لمُعاويةَ : أسْرَعَ إليك الشَّيْبُ . فقال : كيف لا ولا أزالُ أَرَى رجلًا مِن العربِ قائمًا على رأسى يُلْقِحُ لى كلامًا يُلْزِمُنى جوابَه ، فإن أَصَبْتُ لم أُحْمَدْ ، وإن أخطَأْتُ سارت بها البُرُدُ .

وقال الشعبيُّ وغيرُه[2] : أصابت مُعاويةَ فى آخرِ عُمرِه لَقْوةٌ[3] .

[4] وذكَر ابنُ جَريرٍ[5] أن عمرَو بنَ العاصِ قَدِم فى وفدِ أهلِ مِصْرَ إلى مُعاويةَ ، فقال لهم فى الطَّريقِ : إذا دَخَلْتُم على مُعاويةَ فلا تُسَلِّموا عليه بالخِلافةِ ؛ فإنه[6] لا يُحِبُّ ذلك[6] . فلمَّا دَخَل عليه عمرٌو قبلَهم قال مُعاويةُ لحاجِبِه : أَدْخِلْهم . وأَوْعَزَ إليه أن يُخَوِّفَهم فى الدُّخولِ ويُرْعِبَهم ، وقال : إنى لَأَظُنُّ عَمْرًا قد تقَدَّم إليهم فى شىءٍ . فلما أَدْخَلوهم عليه - وقد أهانوهم - جعَل أحَدُهم إذا دَخَل يقولُ : السلامُ عليك يا رسولَ اللّهِ . فلمَّا نهَض عمرٌو مِن عندِه قال : قَبَّحكم اللّهُ[4] !

---

(١) تاريخ دمشق ٧٤٩/١٦ مخطوط .

(٢) المصدر السابق ١٦/ ٧٤٩.

(٣) فى الأصل ، ا٦، م: «لوقة». واللقوة: داء يكون فى الوجه يَعْوَجُّ منه الشِّدْق . انظر اللسان (ل ق و).
وبعده فى الأصل ، ا٦، م : «وروى ابن عساكر فى ترجمة حديج الخصى مولى معاوية قال : اشترى معاوية جارية بيضاء جميلة ، فأدخلتها عليه مجردة وبيده قضيب ، فجعل يهوى به إلى متاعها - يعنى فرجها - ويقول : هذا المتاع لو كان متاع ! اذهب بها إلى يزيد بن معاوية . ثم قال : لا ، ادع لى ربيعة بن عمرو الجرشى - وكان فقيها - فلما دخل عليه قال : إن هذه أُتيت بها مجردة ، فرأيت منها ذاك وذاك ، وإنى أردت أن أبعث بها إلى يزيد . فقال : لا تفعل يا أمير المؤمنين ؛ فإنها لا تصلح له . فقال : نعم ما رأيت . قال : ثم وهبها لعبد اللّه بن مسعدة الفزارى مولى فاطمة بنت رسول اللّه ﷺ ، وكان أسود ، فقال له : بيِّض بها ولدك . وهذا من فقه معاوية وتحريه ، [٦/ ١٧٣و] حيث كان نظر إليها بشهوة ، ولكنه استضعف نفسه عنها ، فتحرج أن يهبها من ولده يزيد لقوله تعالى : ﴿ولا تنكحوا ما نكح آباؤكم من النساء﴾ . وقد وافقه على ذلك الفقيه ربيعة بن عمرو الجرشى الدمشقى» .

(٤ - ٤) سقط من : الأصل .

(٥) تاريخ الطبرى ٥/ ٣٣٠، ٣٣١.

(٦ - ٦) فى تاريخ الطبرى : «أعظم لكم فى عينه» .



(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47464)

[1]نَهَيْتُكم عن أن تُسَلِّموا عليه بالخِلافةِ فسَلَّمْتُم عليه بالنُّبوةِ!

وذكَر[2] أن رجلًا سأَل مِن مُعاويةَ أن يُساعِدَه فى بِناءِ دارٍ باثْنَىْ عشَرَ ألفَ جِذْعٍ مِن الخشبِ. فقال له مُعاويةُ: أين دارُك؟ قال: بالبَصْرةِ. قال: وكم اتِّساعُها؟ قال: فَرْسَخان فى فَرْسَخَيْن. قال: لا تَقُلْ دارى بالبَصْرةِ، ولكن قُل: البَصْرةُ فى دارى.

وذكَر[3] أن رجلًا دخَل بابنٍ معه، فجلَسا على سِماطِ مُعاويةَ، فجعَل ولدُه يأْكُلُ أكْلًا ذَرِيعًا، فجعَل مُعاويةُ يُلاحِظُه، وجعَل أبوه يُرِيدُ أن يَنْهاه عن ذلك فلا يَفْطِنُ، فلمَّا خرَجا لامَه أبوه، وقطَعه عن الدُّخولِ، فقال له مُعاويةُ: أين ابنُك التِّلْقامةُ[4]؟ قال: اشْتَكَى. قال: قد عَلِمْتُ أن أكْلَه سيُورِثُه داءً.

قال[5]: ونظَر مُعاويةُ إلى رجلٍ وقَف بينَ يديه يُخاطِبُه وعليه عَباءةٌ، فجعَل يَزْدَرِيه. فقال: يا أميرَ المؤمنين، إنك لا تُخاطِبُ العَباءةَ، إنما يخاطِبُك مَن فيها.

وقال مُعاويةُ[5]: أفْضلُ الناسِ من عقَلَ وحَلُمَ؛ مَن إذا أُعْطِىَ شَكَر، وإذا ابْتُلِىَ صَبَرَ، وإذا غَضِب كَظَمَ، وإذا قَدَرَ غَفَرَ، وإذا وَعَد أَنْجَزَ، وإذا أساء اسْتَغْفَر.

وكتَب رجلٌ[6] مِن أهلِ المَدينةِ إلى مُعاويةَ بنِ أبى سفيانَ، رَضِى اللَّهُ عنه:

إذا الرجالُ وَلَدت أولادُها    واضْطَرَبَت مِن كِبَرٍ أعْضادُها[1]

---

(١ - ١) سقط من: الأصل.
(٢) تاريخ الطبرى ٥/ ٣٣٣.
(٣) المصدر السابق ٥/ ٣٣٢.
(٤) التلقام والتلقامة: كبير اللُّقَم. اللسان (ل ق م).
(٥) تاريخ الطبرى ٥/ ٣٣٦.
(٦) المصدر السابق ٥/ ٣٣٥، ٣٣٦.

٤٥٣

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47465)

Talinenoor

Posted 21 June 2011 - 06:18 PM

Asslamoalaikum 2 all muslims,

Attached Images

## کچھ نا سعیدیوں کے جواب میں

صاحب کے امام احمد رضا خان بریلوی نے لکھا:

''پھر تاریخ کسی کی تصنیف ہو مدارِ عقیدہ نہیں ہو سکتی، مؤرخ رطب، یابس، مسند، مرسل، مقطوع، معضل سب کچھ بھر دیتے ہیں۔''

[فتاویٰ رضویہ: ج ۲۶ ص ۴۲۹]

سعیدی صاحب کے اکابرین کی مستند کتب میں موجود صریح کفریات اوران کی تائید کو امام ابن کثیرؒ کی کتابِ تاریخ ''البدایہ والنہایہ'' ہ پہنچا سکتی ہے؟ یا سعیدی صاحب صرف دھوکہ و تلبیس ہی جانتے ہیں۔

صاحب نے لکھا:

''کیا بے سند اور با سند برابر ہیں؟''

۔۔۔!!! سعیدی صاحب ہم نے آپ سے کب کہا کہ بے سند اور با سند برابر ہیں۔۔۔؟ مگر خود آپ حضرات کے اصول کے مطابق شائخ میں کسی سند کی حاجت ہی نہیں۔ یہاں سند دریافت کرنا سوائے خود کو اور دوسروں کو دھوکہ دینے کے کیا ہے؟

وں کے اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی شب معراج میں شیخ عبدالقادر جیلانی کی روح پاک کے حاضر ہونے اور نبی ﷺ کے ان کی پر قدم رکھ کر براق پر سوار ہونا وغیرہ بلا سند و مردود روایات کے متعلق لکھتے ہیں:

''ہاں فاضل عبدالقادر قادری ابن شیخ محی اربلی نے کتاب تفریح الخاطر فی مناقب الشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں یہ روایات لکھی سے جامع شریعت و حقیقت شیخ رشید ابن محمد جنیدی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ''حرز العاشقین'' سے نقل کیا، اور ایسے امور کو اتنی ہی سند بس

[فتاویٰ رضویہ: ج ۲۶ ص ۳۹۹]

اندازہ لگائیں جن لوگوں کے اعلیٰ حضرت کے ہاں نبی کریم ﷺ کی جانب بھی ایک بات منسوب کرنے کے لیے صرف یہی کافی ہے فلاں مشائخ تصوف نے اس بات کو اپنی کتاب میں درج کیا ہے اور یہی سند کافی ہے وہ اگر اپنے اکابرین و بزرگوں کے تسلیم و تائید شدہ لال کردہ واقعات کی سند دریافت کریں تو اسے سوائے لوگوں کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کے اور کیا کہیں۔۔۔؟

ضا خان بریلوی مزید اپنے اس اصول کو بیان کرتے لکھتے ہیں:

''اور حضرات مشائخ کرام قدست اسرارھم کے علوم اس طریقہ سندِ ظاہری حدثنا فلاں عن فلاں میں منحصر نہیں۔''

[فتاویٰ رضویہ: ج ۲۸ ص ۴۲۶]

صاحب بریلوی مزید فرماتے ہیں:

''نہ روایات مشائخ اس طریقہ سندِ ظاہری میں محصور'' [فتاویٰ رضویہ: ج ۲۸ ص ۴۲۷]

ا کہ ان کے یہاں مشائخ کی روایات سند وغیرہ کی محتاج نہیں اور سعیدی صاحب کا بزرگوں کی روایات و نقول پر سند کا اعتراض کرنا خود پنے اعلیٰ حضرت کے اصولوں کے مطابق باطل ہے۔

ضا خان بریلوی ایک اور جگہ لکھتے ہیں:

''قدم میں کیا وجہ انکار ہے کہ نقول مشائخ کو خواہی رد کیا جائے۔ ہاں سند محدثانہ نہیں پھر نہ ہوا یسی جگہ اسی قدر بس ہے سند کی حاجت

[عرفان شریعت: ص ۹۱]

سعیدی صاحب جب نقول مشائخ کو خوامخواہ رد کرنا آپ لوگوں کے نزدیک درست ہی نہیں اور نہ مشائخ کی نقل کردہ روایات و میں سند کی حاجت ہے بلکہ مشائخ کا نقل کردینا ہی کافی ہے تو پھر کیوں سند پر معترض ہو کر اپنی شرمندگی بھی کروا رہے ہیں اور اپنے بڑوں

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47466)

اری کا بھی باعث بن رہے ہیں۔۔۔؟

نیز احمد رضا خان بریلوی کا یہ قول پہلے بھی نقل کر دیا گیا ہے کہ ان کے نزدیک خواجہ نظام الدین اولیاء کے ارشادات عالیہ مندرجہ "فوائد
ند کا درجہ ہی رکھتے ہیں اور انہیں میں "شبلی رسول اللہ" کا کفریہ کلمہ با تائید اور جان بوجھ کر پڑھانا مذکور ہے۔

صاحب بیچارگی سے لکھتے ہیں:

"شبلی وچشتی کی حکایات کو جب متفرق مقامات سے جمع کر کے ایک جگہ محدثانہ طریق سے مجموعی طور پر دیکھیں تو کیا غلبہ حال واستغراق
ا اور رجوع کے الفاظ نہیں ملتے؟"

عرض ہے کہ قطعاً نہیں۔۔۔ہم نے جو بھی روایات اس سلسلے میں پیش کی ہیں ان میں حال واستغراق کا بہانہ مردود و باطل ہے۔ان
و جمع بھی کر لیں تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں نے جان بوجھ کر یہ کفریہ وناپاک کلمات پڑھائے تھے۔اپنے ان کفریہ کلمات پر بعد
نے بنانا ان کا ہوش وحواس میں ہونا ثابت کرتا ہے، جس کا کوئی انصاف پسند انکار نہیں کر سکتا۔

ے رجوع کا تعلق ہے تو سعیدی صاحب سے عرض ہے کہ کیوں اپنے اکابرین کے دفاع میں اس قدر باطل پرستی کا ثبوت دے رہے
ا ان کفریہ کلمات پڑھنے پڑھانے والوں میں سے کسی کا بھی توبہ کرنا ثابت ہے۔۔۔؟ اگر نہیں تو کیا بعد میں بہانے بنانے کو رجوع
ں۔۔۔؟ مثال کے طور پر اگر کوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو گالی دے یا ان کی شان میں گستاخی کرے اور ساتھ یہ بھی کہتا رہے کہ میں تو نبی
علیہ وسلم کا غلام ہوں۔۔۔یا کوئی اور بہانے بنائے۔۔۔تو کیا اس گستاخ کے یہ باطل بہانے اس کا رجوع ہیں یا قابل قبول ہیں؟
اللہ تعالیٰ ایسے گستاخوں اور ان کے حامیوں سے اپنی پناہ میں رکھے۔سعیدی صاحب! ہمیں تو پہلے ہی پتا ہے اور ان شاء اللہ آپ کی
تاویلات سے عام لوگوں کو بھی پتا چل رہا ہے کہ اصلی گستاخ اور ان کا حامی کون ہے؟

## ﴿سند یا رجوع کا مسئلہ ہی نہیں﴾

یہاں پر پڑھنے والوں پر ایک اور بات واضح کر دینا بھی مقصود ہے وہ یہ کہ یہاں مسئلہ سند اور رجوع وغیرہ کا سرے سے ہے ہی نہیں۔
ن کفریہ کلمات وحکایات کو بریلوی اکابرین نے بطور تائید پیش کر رکھا ہے اور ان پر اعتماد کرتے ہوئے ان سے استدلال کر رکھا ہے۔
صل تفصیل ہمارے پیش کیے گئے ہر حوالے کے ساتھ ساتھ موجود ہے۔نیز یہ بریلوی اصول اسی ضمن میں پیش کیا جا چکا ہے کہ

"یہ بات بھی ذہن میں رکھنی چاہئے کہ جب ایک آدمی کفریہ کلمہ بولے اور کچھ لوگ اس کلمہ کی تائید کریں اور اس کو کفر نہ سمجھیں تو وہ
ہ سب کی طرف منسوب ہوگا اور یہی سمجھا جائے گا کہ سب کا یہی عقیدہ ہے۔" [عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ: ج ۲ ص ۵۰]

ں تسلیم شدہ اصول سے ثابت اصل نکتے سے جان چھڑانے کے لئے سعیدی صاحب بیہودہ تاویلات میں مشغول ہیں۔یہ نہیں دیکھتے کہ
بڑوں نے تو ان کفریہ کلمات کی زبردست تائید کر رکھی ہے۔آپ کی جان ان کے اس کفر کو تسلیم کئے بغیر کیسے چھوٹے گی۔۔۔؟ بلکہ خود
کلمات اور ان کے تائید کرنے والوں کا دفاع کرنے والے اپنا اصلی عقیدہ ظاہر کر چکے ہیں چاہے جتنا چھپانے کی کوشش کریں۔

سعیدی صاحب یہاں جن باطل ومردود تاویلات میں مشغول ہیں ان کا بھرپور جواب تو دے ہی دیا گیا ہے۔سعیدی صاحب کی ان
ت کو بریلوی علماء کیا سمجھتے ہیں، ملاحظہ فرمایئے۔اشرف علی تھانوی نے بھی ایک ایسا ہی واقعہ پیش کر رکھا ہے جس میں پیر نے مرید کو اپنے
ر پڑھایا اور مرید کے پڑھنے پر بہانے بنائے۔اس کو نقل کر کے مخالف پر رد کرتے ہوئے کوکب نورانی اوکاڑوی بریلوی نے لکھا:

"خود تھانوی صاحب کی زبانی یہ بھی جان لیا کہ بیعت کے لئے امتحان کرتے ہوئے کلمے میں اپنا نام پڑھوانا، جائز سمجھا گیا۔۔۔
وحین کے لئے آپ فاسد تاویل کر کے غلط کو بھی صحیح قرار دینا اپنا ایمانی فریضہ سمجھتے ہیں، یعنی آپ کے نزدیک آپ کے دیوبندی اکابر کی
ہے وہ اللہ کریم کے رسول کریم ﷺ کی نہیں۔۔۔اللہ کریم ہمیں آپ کی اس نام نہاد دین داری اور آپ کے ایسے ممدوحین سے
۔(آمین)" [حقائق: ص ۱۱۱]

(http://www.islamimehfil.com/index.php?
app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47467)

یۓ! کوکب نورانی اوکاڑوی بریلوی نے یہ ہرگز نہیں دیکھا کہ تھانوی صاحب نے جو واقعہ پیر کا مرید کو اپنے نام کا کلمہ پڑھانے کا نقل کیا
ی سند بھی ہے کہ نہیں بلکہ تھانوی کے اس پر اعتماد کو بنیاد بنا کر اعتراض کیا۔ نیز اس کے مقابلے میں تمام بے بنیاد بہانوں کو فاسد تاویل
ے کر رد کر دیا اور اس کا نتیجہ یہ نکالا کہ ایسی تاویلات کرنے والے اپنے اکابرین کی عزت کو اللہ کے رسول ﷺ کی عزت سے زیادہ سمجھتے
لا اس سے زیادہ سعیدی صاحب اور ان جیسے کفریہ عبارات کو ایمان کا لبادہ پہنا کر پیش کرنے والے بریلوی حضرات کی حقیقت کیا واضح
ود کوکب نورانی اوکاڑوی نامی بریلوی عالم نے کر دی ہے۔

صاحب نے لکھا:

”میاں شیر محمد شرقپوری صاحب نے طنز کے طور پر جو کہا، وہ مقصود نہ تھا طنز میں الٹ مقصود تھا۔“

لد۔ میں نے پہلے ہی ان تمام بیہودہ تاویلات کا راستہ بند کرنے کے لئے بریلوی اصول پیش کر دیے تھے کہ ایسے کفریہ کلمات میں نیت،
ر مراد جو بھی ہو، حکمِ کفر ٹل نہیں سکتا۔ مگر سعیدی صاحب کا تو مقصود ہی صرف دھوکہ دینا ہے۔ چنانچہ مزید عرض ہے کہ بریلوی غزالی زماں
کاظمی نے لکھا:

”توہین رسالت پر حکمِ کفر کا مدار ظاہر الفاظ پر ہے۔ توہین کرنے والے کے قصد و نیت اور اس کے قرائنِ حال کو نہیں دیکھا جائے گا،
ن کا دروازہ کبھی بند نہیں نہ ہو سکے گا۔“ [گستاخِ رسول کی سزا۔۔۔:ص ۴۱]

بریلوی نے لکھا:

”کیا بلا ضرورت با اختیار خود کفر بکنے سے آدمی کافر نہیں ہوتا جب کہ دل سے نہ ہو، اس دل سے نہ ہونے کا عذر منافقین پیش کر چکے اور
حد قہار سے فتوائے کفر پا چکے۔“ [فتاویٰ رضویہ: ج ۱۴ص ۵۹۹]

ضاحت میں مزید لکھا:

”یہاں وہ ضرورت معتبر ہے کہ حدِ اکراہ شرعی تک پہنچی۔۔۔۔ کوئی اسے قتل کر دیتا یا ہاتھ پاؤں کاٹ دیتا یا آنکھیں پھوڑ دیتا، کچھ بھی نہ
کے ایک رونگٹے کو بھی ضرر نہ پہنچتا، تو یقیناً اس نے بلا اکراہ وہ کلماتِ کفر بکے اور واحد قہار عز جلالہ نے کلماتِ کفر بکنے میں کافر ہونے سے
نلائے اکراہ کا استثنا فرمایا ہے۔۔۔۔
راہ تو در کنار ایک رونگٹے کو بھی نقصان نہ پہنچتا تھا ایک دھیلا بھی گرہ سے نہ جاتا تھا۔۔۔۔ لہٰذا جو بلا اکراہ کلمہ کفر بکے بلا فرق نیت مطلقاً
اجماعاً کافر ہے“ [فتاویٰ رضویہ: ج ۱۴ص ۶۰۰]

ن رسول اللہ“، ”شبلی رسول اللہ“ اور ”انگریز رسول اللہ“ کے کفریہ کلمات پڑھانے والوں اور ان کے قائلین کا صریح واضح کفر نیت، مقصود،
طنز کے پردوں میں چھپ نہیں سکتا۔ کیا ان کفریہ کلمات کے قائلین کے مقصود اور طنز کرنے کی ضرورت حدِ اکراہ شرعی تک پہنچتی
۔۔؟ اگر نہیں تو کیوں سعیدی صاحب جیسے اپنے بڑوں کے کفر و گستاخی کو چھپانے کی خاطر بریلی کے تسلیم شدہ شرعی اصولوں کی دھجیاں
ہیں۔۔۔؟؟؟

آخر میں ان صریح گستاخیوں اور کفریات کی باطل تاویلات میں مشغول ہونے والے سعیدی صاحب جیسوں کے لئے ان کے ہی
اں کا فتویٰ پیشِ خدمت ہے۔ بریلوی غزالی زماں احمد سعید کاظمی نے لکھا:

”وہ لوگ جو نبی ﷺ کی توہین صریح کی تاویل کر کے اس کے مرتکب کو کفر سے بچانا چاہیں بالکل اسی طرح قتل کے مستحق ہیں جیسا کہ خود
نے والا مستوجب حد ہے۔“ [گستاخِ رسول کی سزا۔۔۔:ص ۴۵]

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47468)

---

Raza11

Posted 21 June 2011 - 10:04 PM

***JANAB TALLINOOR SAB AP KI POST KA JAWAB TO BA ASANI DYA JA SAKTA HE,LAKIN AP KE MAD E MUQABIL SAEEDI SAB HE OR YAQEENAN WOH BEHS NABTA DEN GAE LAKIN HAM ZAROORI SAMAJH TE HEN KE QAAREN KO MUTALA KAR DEN KE JIS BAT KO AP BARI CHALAKI SE CHOPA RAHE HEN GHAZALI ZAMAN KE FATAWE KI TASHREEH ME ASAL MUQSAD HAZRAT GHAZALI ZAMAN KA QUL KE MUTALIQ HE NA KE SAHIB QUL KE HAL KE MUTALIQ HE YANI AGR KOI QUL KI TASHREEH KARE TO OS PER BHI WAHI HUKUM HE JO QUL PER HE LAKIN HAM QUL KI TASHREEH NAHI KARTE BALKE SAHIB QUL KE HAL KI TASHREEH KARTEH HEN***

***OR ISI NUQTE KO AP BAYAN NAHI KARNA CHATE HEN ,YAQEENAN GHAZAL ZAMAN NE FATWA DETE WAQT HAZOOR ﷺ KI HADEES MAD E NAZR RAKHI HON GI JISME ARABI KE GHALBA HAL ME YE KAHNA KE ME TERA RAAB HON OR TO MERA BANDHA,JAB GHALBA HAL NE HAZOOR ﷺ NE KOI HUKUM NAHI LAGA YA TO JANAB AP PHIR KIO MUNKIR NAZR ATA HEN.***

**Edited by raza11, 21 June 2011 - 10:15 PM.**

---

Saeedi

Posted 25 June 2011 - 03:33 PM

اللہ اکبر

Attached Images

## وہابی کا سند کے بغیر ہی تکفیر کرنے کا شوق:

ہم نے سند کی بات کی تو وہابی سٹپٹا گیا...... کبھی کہا (چہ چہ چہ)...... اور کبھی بولا (سند یا رجوع کا مسئلہ ہی نہیں)...... بات بات پہ سند مانگنے والے کی زبان اب دیکھنی چاہیے۔ کافر قرار دینے کے لئے سند کی ضرورت ہی نہیں سمجھتا۔ کیا اعمال مشائخ کے لئے (مثلاً سر درد کے لئے سورۃ فاتحہ پڑھنا وغیرہ) کے لئے بھی اتنی گواہیاں مانگتا ہے جتنی گواہیاں زانی کو سنگسار کرنے کے لئے مانگتا ہے۔ ظالم کو یہ پتہ نہیں کہ مقام کی اہمیت کے مطابق سند کی اہمیت ہوتی ہے۔ کیا تاریخی بات، فضائل، حلال حرام اور کفر و ایمان کے لئے ایک ہی درجہ سند اور ثبوت مانگنا حماقت ہے یا نہیں؟...... یونہی کیا حضرت چشتی اور حضرت شبلی کا کفر ثابت کرنے کے لئے جناب کے پیش کردہ بالکل بے سند حوالے کافی ہیں؟ ہرگز نہیں......

## شبہات سے حدود ٹا لنے کی تعلیم کا وہابی منکر ہے؟:

ردِ تکفیر اور ترکِ حدود کے لئے چونکہ شبہات یا احتمال بھی کافی ہوتے ہیں تو لہٰذا یہاں جناب کے پیش کردہ حوالے (رجوع) ہی کافی ہیں۔...... اب جناب کی مزید ڈھٹائی یہ ہے کہ آپ حالتِ خاص (مستی) کے انکاری ہیں۔
سبع سنابل (ص ۱۳۲) سے فوائد السالکین کی فارسی عبارت دیکھو:

| من بخدمت شیخ یوسف چشتی قدس سرہٗ حاضر بودم کہ مردے بہ نیت بیعت درآمد سر در قدم خواجہ نہاد، وگفت بہ بیعت آمدم ۔خواجہ در حالتے بود...... الخ | یعنی میں (یعنی خواجہ معین الدین چشتی اجمیری) حضرت شیخ یوسف چشتی قدس سرہٗ کی خدمت میں حاضر تھا کہ ایک آدمی بیعت کی نیت سے خواجہ صاحب کے پاس آیا سر خواجہ کے قدموں پر رکھا (قدم بوسی کی) اور عرض کی: بیعت کے لئے آیا ہوں۔ خواجہ پر اُس وقت (غلبہ حال کی) کیفیت طاری تھی۔ |
|---|---|

کیا یہ صوفیانہ الفاظ جناب کو سمجھ نہیں آتے؟ پھر کیا فوائد فریدیہ میں شطح نقل کرتے ہوئے آپ کو چند صفحات پہلے (مستی کا کلام) نظر نہ آیا تھا؟ کیا تحقیق الحق سے عبارت نقل کرتے وقت سالک کا اشتباہ میں مبتلا ہونا نظر نہ آیا، کیا یہ سب حوالے غلبہ حال کے نہیں؟۔

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47494)

ذہبی نے تاریخ اسلام میں شبلی کے متعلق لکھا:

| أحسن أحوال الشبلي أن يقال فيه مجنون، يريد أنه كثير الشطح، والمجنون رفع عنه القلم. (تاریخ اسلام، ۲:۳۵) | احوال شبلی کا احسن بیان اسے مست کہنا ہے، مراد یہ ہے کہ شبلی کثیر الشطح ہے اور مست مرفوع القلم ہوتا ہے۔ |
|---|---|

پھر شبلی سے یہ بے سند منسوب حکایت فوائد الفواد میں ہے۔ یا...... انسان کامل میں ہے۔ پھر دونوں میں فرق بھی موجود ہے۔ پھر فوائد السالکین کی روایت میں شبلی کی بجائے چشتی لکھا ہے۔ حضرت نظام الدین محبوب الٰہی نے چشتی کی بجائے شبلی فرمایا۔ جس سے پتہ چلا کہ حضرت نظام الدین کے دور تک یہ کہانی حضرت شبلی کے نام سے چل رہی تھی اور فوائد السالکین اگر حضرت نظام الدین کے پیر فرید الدین گنج شکر نے لکھی ہوتی تو حضرت نظام الدین اس کے خلاف کیسے لکھ سکتے تھے؟...... پھر خواجہ یوسف چشتی (متوفی ۴۵۹ھ) کی خدمت میں حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری (ولادت قریب ۵۳۷ھ) کیسے پہنچ گئے تھے؟ یہ فوائد السالکین کے جعلی ہونے کا واضح ثبوت ہے۔

ہم کہتے ہیں کہ امتحان عقیدت کا وہ طریقہ غلبہ حال میں اختیار کیا تھا۔ اور رجوع کے الفاظ یہ لکھے ہیں کہ:

| بشنو من کیستم و چہ کس باشم ہو یکے از کمینہ بندگان رسول ہستم وکلمہ ہماں ست۔ (سبع سنابل ص ۱۴۳، بحوالہ فوائد السالکین) | سن لے، میں کیا اور میری حیثیت کیا؟ اور میں تو سرکار کے ادنیٰ غلاموں میں سے ایک ہوں، اور کلمہ وہی پہلا ہے۔ |
|---|---|

اور حالت خاص میں امتحان عقیدت کے اُس پیرایہ کے لئے کیا یہ الفاظ رجوع نہیں ہیں؟ اور کیا رجوع شدہ بات کو حکایتاً بیان کر دینے سے اب سند کی حاجت ہی نہ رہی؟ اب بے سند منسوب باتوں سے جس کو چاہو کافر بنا ڈالو؟؟!!!

## کلام، تکلم، متکلم میں احتمال یا عدم احتمال:

ہم کفریہ کلمہ کو کفریہ ہی کہتے ہیں۔..... ہم نے (کلام یعنی کفریہ کلمہ) میں ہرگز کوئی تاویل نہیں کی اور نہ ہی اس کی تائید کی ہے کہ تم ہمیں نصیر الدین سیالوی وغیرہ کا کلام سناؤ...... یاد رہے کہ ہم نصیر الدین گولڑوی اور نصیر

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47495)

الدین سیالوی کی کئی باتوں کو مسترد کرتے ہیں اور وہ ہمارے خلاف ہرگز حجت نہیں۔......ہم نے (تکلم) کی نسبت پر کلام کیا ہے، کہ یہ منسوب اور بے سند حکایت ہے، جس کی بنیاد پر کوئی قطعی کلام نہیں کیا جا سکتا۔......پھر ہم نے (متکلم) پر کلام کیا۔ کہ ان ہی میں سے بعض کتابوں میں متکلم کی حالت کو خاص اور مستی کہا گیا ہے۔ اور ان ہی کتابوں میں رجوع کا کلام بھی ملتا ہے۔......ہم ایسے (کلام) کو کفر کہتے ہیں۔ (تکلم) کو ثابت نہیں مانتے منسوب اور بے سند مانتے ہیں۔ اور بر سبیل تنزل (متکلم) کا سکاری سے ہونا یعنی مرفوع القلم ہونا مانتے ہیں اور ایسے کے آخری کلام کو رجوع کا نام دے رہے ہیں۔......فرمایئے! میں نے کلام (فلان رسول اللہ) میں کونسی تاویل کی ہے؟ اور تم نے یہ تکلم کس سند سے ثابت کیا ہے؟ رہے سکر و رجوع کے قول تو وہ تو بر سبیل تنزل پیش کئے ہیں، اور وہ بھی جناب کی محولہ کتابوں میں ملتے ہیں؟......

## (فلاں رسول اللہ) کہنا کس کے نزدیک کفر ہے اور کس کے نزدیک نہیں؟:

آپ نے تھانوی کے متعلق کو کب نورانی کا کلام نقل کیا......تو جناب والا! تھانوی نے (فلاں رسول اللہ) کہنے کے متعلق لکھا کہ یہ کلمہ کفر نہیں ہے کیونکہ اس میں دو تاویلیں ہیں۔ (السنۃ الجلیہ)...... جب کہ ہمارے نزدیک یہ کلام (یعنی فلان رسول اللہ کہنا) کفر ہے، اس میں کوئی تاویل قبول نہیں...... جناب کے دیوبندیوں اور ہمارے درمیان یہ فرق ہے۔ یہاں تھانوی نے (فلان رسول اللہ) کہنے کو کلمہ کفر نہ مان کر ہمیں سند پوچھنے کا موقع نہ دیا اور نہ ہی ہمیں سند پوچھنے کی ضرورت رہنے دی۔

## کیا کسی حکایت سے استدلال کرنے پر اُس کی سند کی کسی طرح ضرورت نہیں رہتی؟:

آپ کہتے ہیں کہ سند کی ضرورت نہیں ہے......میں کہتا ہوں کہ آپ پھر ایک کلیدی غلطی کر رہے ہیں......

کیا کسی نے اس بے سند حکایت سے یہ استدلال کیا ہے کہ بیعت کرتے وقت فلان رسول اللہ کہنا جائز ہے۔ اگر کسی نے یہ استدلال کیا ہوتا تو جناب اُس کے استدلال پر اعتراض کر سکتے تھے۔ (چشتی و شبلی پر اعتراض کرنے کے مجاز آپ تب بھی نہ ہو سکتے تھے)۔ بے سند حکایت سے جو سبق اخذ کئے گئے۔ وہ دیگر دلائل سے بھی ثابت ہیں۔((شیخ استاذ (نائب رسول ﷺ) کی اطاعت حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی ہی اطاعت ہے۔ خضر راہ

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47496)

پر اعتراض نہیں کرتے ،اُس کی اطاعت کرتے ہیں)) مگر جس بات سے رجوع ذکر کیا گیا ہے،یعنی اپنے آپ کورسول اللہ کہلوانا،وہ بات کسی ناقل حکایت نے اخذ نہیں کی کہ وہابی کی غرض پوری ہو۔

## کلموں کا تجزیاتی جائزہ:

حکایت کو......بغیر سند......حالت مستی میں امتحانی کلام کی حیثیت سے بیان کیا گیا ہے......پھر حالت صحو لوٹنے کے ساتھ رجوع بھی مذکور ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ انسان کامل | بغیر سند | جیسے شجر موسیٰ سے (انی انا اللہ) سنا گیا، ایسے ہی شبلی سے (انا رسول) آپ سے سنا گیا، آپ کی زبان پر کس نے کہا؟ ۔یہ غلبہ حال ہے۔ | |
| ۲ فوائد الفواد | بغیر سند | حکایت میں (انا رسول) کی جگہ (شبلی رسول) ہے۔ | رجوع |
| ۳ فوائد السالکین | سند غلط | در حالتے بود، حکایت میں شبلی کی جگہ خواجہ یوسف چشتی داخل کر دیا گیا۔اگر فوائد السالکین درست ہوتی تو فوائد الفواد میں بھی واقعہ کو حضرت شبلی سے منسوب کرنے کی بجائے حضرت یوسف چشتی سے منسوب کیا جاتا | رجوع |
| ۴ سبع سنابل | بغیر سند | درحالتے بود، (فوائد السالکین سے منقول) | رجوع |
| ۵ تحقیق الحق | بغیر سند | مظہر حقیقت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کے غلبہ حال میں | |
| ۶ فوائد فریدیہ | بغیر سند | مستی و شطح کے طور پر درج۔یوسف چشتی سے بدل کر معین الدین بنا | |
| ۷ منازل ابرار | بغیر سند | : آئینہ شبلی میں تمہارسول کونہیں بلکہ اللہ کو بھی دیکھنا۔ | |

مقابیس المجالس ———— جامع وراوی (متہم = قادیانی نواز) نے مرشد کو رسول کہنے کے جذبہ کا جھوٹ بولا۔

احوال مقدسہ ———— انگریز کی غلامی پر طنز کرتے ہوئے بتایا گیا کہ انگریز کے ہم صورت گویا انگریز کو رسول اللہ مانتے ہیں

احوال مقدسہ: انگریز کی غلامی پر طنز کرتے ہوئے بتایا گیا کہ انگریز کے ہم صورت گویا انگریز کو رسول اللہ مانتے ہیں

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47497)

اورلندن کوقبلہ مانتے ہیں ۔اصل مقصود وہ غلامی ترک کرانا تھا، چنانچہ بعد کا واقعہ شاہد ہے۔...... کیا اتنی بات بھی سمجھ نہ آسکی کہ طنز کیا ہوتی ہے؟ قرآن مجید میں کافر کو بطور طنز کہا گیا: ذُق انك انت العزیز الکریم۔ جس طرح ان طنزیہ الفاظ سے اللہ تعالٰی نے کافر کو (عزیز و کریم) نہیں مانا ، اسی طرح میاں صاحب نے بھی انگریز کو طنزاً (رسول اللہ ) کہا ہے۔...... طنزیہ کلام سمجھے بغیر امام احمد رضا اور حضور غزالئ زماں کے حوالے پیش کرنا خود فریبی یا خلق فریبی کے قبیل سے ہیں...... اور پھر...... وہابی کو طنز کا پتہ کیونکر چل سکتا ہے کہ یہ تو سفہاء الاحلام میں سے ہے۔

## کیا وہابی منکرین ختم نبوت کے ساتھی و حامی و مقتدی نہیں؟:

ا۔مرزائی بھی اجرائے نبوت کے قائل ہیں،اور وہابی بھی اجرائے نبوت کو مقدورِ باری (ممکن) لکھ چکے ہیں کہ:" اس شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک حکم کن سے چاہے تو کروڑوں نبی ...... اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے برابر پیدا کر ڈالے "۔(تقویۃ الایمان، ص۳۱)۔(حالانکہ اب کسی اور کا اول الخلق اور اول الانبیاء فی الخلق ہونا محال عقلی ہے)

۲۔مرزا کی کتاب براہین احمدیہ کی مرزائی تو تعریف کرتے ہیں، وہابی بھی شروع (محمد حسین بٹالوی) سے آج (یحیٰی گوندلوی) تک اُس کتاب براہین احمدیہ کی تعریف کر رہے ہیں۔(مطرقۃ الحدید، ص ۳۹-۴۰)

۳۔مرزائی مرزا کے ہر نکاح سے خوش ہیں، وہابی مولوی نذیر حسین شیخ الکل وہابی نے ۱۸۸۴ء میں مرزا کا ایک نکاح پڑھانے کا شرف حاصل کیا۔(مطرقۃ الحدید، ص۱۴)

۴۔مرزائی دوسروں کی اقتداء نہیں کرتے مگر ثناء اللہ امرتسری مرزائی مولوی کی اقتداء میں نماز پڑھنا جائز جانتا تھا۔(فیصلہ مکہ، ص ۲۶)۔

۵۔مرزائی بھی اُن سے خوش ہیں جو اُن کے خلاف نہیں اور وہابی بھی اُن علماء کو مسلمان ہی جانتے ہیں جو مرزائیوں کو کافر نہیں کہتے (فتاوٰی نذیریہ، ج۲ ص ۳۸۹)۔

ان باتوں کا جواب آپ کیوں ہضم کر گئے؟ کیا آپ کے مولوی جو چاہیں کہیں، وہ ائمہ معصومین ہیں؟؟۔

## (امیر معاویہؓ) کا (رسول اللہ ) کہلانا ابن کثیر کے نزدیک صحیح/حسن+مقبول ہے:

جناب نے البدایہ والنہایہ کے تاریخ کی کتابوں میں شمار ہونے کی بناء پر (امیر معاویہؓ) کو (رسول اللہ )

(http://www.islamimehfil.com/index.php?app=core&module=attach&section=attach&attach_rel_module=post&attach_id=47498)

